# وصیة النبی ﷺ

# لابنته فاطمة الزهراء رضی الله تعالیٰ

تالیف

عبدالرحمن بن أبی بکر جلال الدین السیوطی رحمه الله

مرتبه

خسروقاسم

نام کتاب : وصية النبی ﷺ لابنته فاطمة الزهراء رضی الله تعالیٰ

**تالیف : عبدالرحمن بن أبی بکر جلال الدین السیوطی رحمه الله**

مرتب : خسرو قاسم

صفحات : ١٦

سن اشاعت : ٢٠٢٠ء

کمپوزنگ : مشکوٰۃ کمپیوٹرس، علی گڑھ

**ملنے کا پتہ**

**Khusro Qasim**
**Ali Academy**
**3, Raipura Lodge,**
**Dodhpur, Aligarh - 202002 (INDIA)**
**Mob. 08755878084**

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# پیش لفظ

علامہ جلال الدین سیوطی رحمہ اللہ کی شخصیت محتاج تعارف نہیں،تصنیف وتالیف کی دنیا میں ان کا نام بڑا معتبر ہے اور شاید ہی اسلامیات کا کوئی ایسا موضوع ہو جس پر انھوں نے قلم نہ اٹھایا ہو۔زیر مطالعہ کتاب ''وصیۃ النبی ﷺ لابنتہ فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا'' ان کی ایک اہم تصنیف ہے۔یہ ابھی تک مخطوطہ کی حالت میں تھی،برٹش لائبریری،برطانیہ سے اسے حاصل کرنے میں مجھے کامیابی ملی،اس پر اللہ کا شکر ادا کرتا ہوں۔اللہ کے فضل وکرم سے مجھے یہ سعادت حاصل ہوئی کہ سب سے پہلے اسے علمی دنیا کے سامنے پیش کررہا ہوں۔عربی متن کے ساتھ ساتھ اس کا ترجمہ بھی شامل کتاب ہے تاکہ اردوداں حضرات بھی اس سے مستفید ہوسکیں۔

ہم اچھی طرح معلوم ہے کہ سیدہ فاطمہؓ نہ صرف جنتی خواتین کی سردار ہیں بلکہ دنیا میں بھی ان کا مقام بہت اونچا ہے۔ایک بیٹی،بیوی اور ماں کی حیثیت سے انھوں نے زندگی گزاری ہے،ان کی زندگی کا ہر رنگ ان کے والد گرامی محمد عربی ﷺ کا عطا فرمودہ ہے۔آپ ﷺ سیدہ فاطمہؓ کو اپنے جگر کا ٹکڑا کہتے تھے۔آپ کی تکلیف کو اپنی تکلیف اور آپ کی خوشی کو اپنی خوشی قرار دیتے تھے۔

زیر مطالعہ کتاب میں نبی اکرم ﷺ کی وہ وصیت تفصیل سے مذکور ہے جو نبی اکرم ﷺ نے اپنی بیٹی کو کی تھی۔یہ وصیت ہمیشہ کے لیے ہر بیٹی،بیوی اور ماں کے لیے ایک نمونہ ہے۔مسلم خواتین کو چاہئے کہ ان وصیتوں کی روشنی میں اپنے فکر وعمل کی اصلاح کریں۔اور سیدہ فاطمہؓ کے نقش قدم پر چل کر دنیا وآخرت میں کامیابی حاصل کریں۔اللہ تعالیٰ اس دینی وعلمی خدمت کو رف قبولیت عطا فرمائے۔آمین۔

طالب شفاعت رسول ﷺ

خسرو قاسم

Assistant Professor
Mechanical Engineering Department, A.M.U. Aligarh
Phone No.: 08755878084

وصيت النبي صلى الله عليه وسلم لابنته
فاطمة الزهراء رضي الله تعالى عنها وهي

بسم الله الرحمن الرحيم

الحمد لله رب العالمين والصلوة والسلام
على سيدنا محمد وعلى آله وصحبه اجمعين
اما بعد حدثنا محمد بن احمد بن يحيي عن صالح عن ابيه
قال ان رسول الله صلى الله عليه وسلم
دخل ذات يوم على فاطمة رضي الله عنها
فوجدها تطحن وبين يديها شعير وهي تبكي
فقال لها رسول الله صلى الله عليه وسلم
ما الذي ابكاك يا فاطمة لا ابكى الله لك عينًا

بسم الله الرحمن الرحيم

الحمد لله رب العالمين،والصلوة والسلام على سيدنا محمد وعلى آله وصحبه أجمعين.أما بعد:

حدثنا محمد بن أحمد عن صالح بن يحيى عن أبيه قال:

إن رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم دخل ذات يوم على فاطمة رضى الله عنها فوجدها تطحن وبين يديها شعير وهى تبكى ،فقال لها رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم ماالذى أبكاك يافاطمة،لا أبك الله لک عيناً الا من خشية الله تعالىٰ،فقالت فاطمة رضى الله عنها:يا أبت!ما أبكانى الا مكابدة الطحين وشغل البيت وأنا حامل،فلو قلت لابن عمک على بن أبى طالب يشترى لى جارية تساعدنى على الطحين وشغل البيت كان أهون على .قالت فاطمة:فعند ذلک جلس رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم وجعل يأخذ بيده الكريمة من الشعير ويضعه فى الرحا فجعلت الرحا تدور بلا فاطمة وهى تنادى بلسان فصيح : الصلوة والسلام عليک يا رسول الله .فقال لها رسول الله رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم اسكنى أيتها الرحا من الدوران ،بارک الله فيک .قال: فجعلت الرحا تدور ولم تسكنى وهى تنادى:الصلوة والسلام عليک يا رسول الله.

فقال لها رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم:أيتها الرحا تعصى أمرى؟فقالت:أنا ما أعصى أمرک ولكن ما أسكن يا رسول الله حتى تضمن لى على الله الجنة.فقال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم:أيتها الرحا!أنت حجر تطلبى الجنة .فقالت الرحا:بلى يا رسول الله !انى

سـمـعـت آية تتلى فى القرآن قوله تعالىٰ: ﴿فاتقوا النار التى وقودها الناس والـحجارة﴾وأنـا أخشـى أن أكـون مـن تـلـک الحجارة.فقال رسول الله صـلى الله عليه وآله وسلم :أبشرى أيتها الرحا فانک تكونين يوم القيامة فى قصر فاطمة فى الجنة.فعند ذلک سكنت الرحا.

فـالتـفـت رسـول الله صلى الله عليه وآله وسلم وقال:يا فاطمة مامن امـرأـة طحنت لأهلها وأولادها الا جعل الله بينها وبين النار سبعين حجاباً ونثر عليها سبعين لوناً من الرحمة .

يـا فـاطـمة!أى امرأة فلت ثوب زوجها ولحيته الا كتب الله لها ثواب من أطعم ألف جائع فى سبيل الله تعالىٰ وثواب من كسى ألف عريان.

يـا فـاطـمة!خـمسة أشيـاء لا يـحبه الله منعهن:الماء،والنار، والابرة، والخمرة والرحا.

يـا فـاطـمة!مـن مـنـع الماء بلى بالأسقام ،ومن منع النار ألقى الله بينه وبيـن أهله العداوة والبغضاء،ومن منع الخمرة بلى بعلة بالغاشية، ومن منع الابرة بلى بلقمة ،ومن منع الرحا بلى بوجع الرأس.

يا فاطمة!وأفضل من ذلک رضى الزوج على المرأة.

يـا فـاطـمة!والذى بعثنى بالحق نبياً ،أى امرأة سخط عليها زوجها لم يرضى الله عليها وان ماتت لم يصل عليها.

يـا فـاطـمة!اعـلـمى أن رضى الزوج من رضى الله تعالىٰ وسخط الله على المرأة من سخط الزوج.

يـا فاطمة! الـمرأة مسـكيـنة ،مسـكينة امرأة بلا زوج ،لان المرأة بلا زوج كالشجرة بلا ثمرة .

يـا فـاطـمة!اذا حملت المرأة استغفرت لها ملائكة سبع سمٰوات كل

يـوم ألف مـرـة ،واذا أدركهـا الخلق كتب لها حسنات من جاهد فى سبيل الـلـه تـعالىٰ،واذا وضعت ولدها من بطنها خرجت من ذنوبها كيوم ولدتها أمهـا ومـن حـضـرتها من النساء لم يخرجن من عندها الا وقد غفرالله لهن جميع ذنوبهن .

يـا فـاطمة!أى امرأة رضى عنها زوجها يوم وليلة يكتب الله تعالىٰ لها بذلک عبادة سنة كاملة قيام ليلها وصيام نهارها.

يا فاطمة!أى امرأة ماتت وزوجها راض عنها وجدت قبرها روضة من رياض الجنة.

يا فاطمة!أى امرأة تبسمت فى وجه زوجها الا حرم الله جسدها على النار يوم القيامة ،يوم الحسرة والندامة.

يـا فـاطمة!أى امـرأة دخـلـت مـع زوجهـا فـى الـفراش بطيب نفسها تستـغـفـر لها الملائكة الذين فى السبع السموات،فنادى منادى من تحت العرش،ان شئت استأنف العمل فقد غفرالله لک ذنوبک كلها .

يـا فاطمة!أى امرأة كنست بيت زوجها وبسطت له شيئاً يجلس عليه حيـاء مـن الـلـه تـعـالـىٰ الا فتح الله عليها أبواب الرحمة ويملأ قبرها نوراً ويـزور قبـرهـا كـل يـوم ألف ملک ،بيد كل ملک طبق من فواكه الجنة ويوسع الله عليها قبرها .

يـا فـاطـمة!أى امرأة قبلت زوجها بطيب نفسها فكأنما قرأت القرآن ألف مرة ويكون لها قصرا فى الجنة من الدر والجوهر .

يـا فـاطمة!أى امرأة قالت لزوجها شيئا لم يرض بذلک الا جاء ت يوم الـقيـامة ووجههـا عـظـم بـلا لـحـم وتهوى فى قعر جهنم الا أن تتوب عن ذلک.

يا فاطمة!أى امرأة دعاها زوجها الى فراشه فأبت الا لعنها الله تعالىٰ و لعنتها الملائكة حتى تصبح ويحبط عملها أربعين سنة وتدخل النار مع الداخلين ومع المنافقين.

يا فاطمة!أى امرأة قالت لزوجها ما رأيت منک خيراً قط الا أحبط الله عملها سبعين سنة ولوكانت تقوم الليل وتصوم النهار.

يا فاطمة!أى امرأة هجرت زوجها الا حشرت يوم القيامة فى قبرها مع فرعون وهامان وقارون فى الدرک الأسفل من النار .

يا فاطمة!أى امرأة خرجت من بيتها من غير اذن زوجها الا لعنها الله ولعنها كل من تطلع عليه الشمس حتى الحيتان فى البحر الى يوم القيامة.

يا فاطمة!أى امرأة خانت زوجها فى فراشه يكون عليها نصف عذاب أمتى الا أن تتوب.

يا فاطمة!أى امرأة منت على زوجها وقالت له تأكل مالى ولو أنها تصدقت بجميع ما تملک لم يقبل الله منها تلک الصدقة.

يا فاطمة!أى امرأة لعنت وسبت زوجها لعنها الله ولعنها كل شىء خلقه الله تعالىٰ الا أن تتوب.

يا فاطمة!أى امرأة عبست فى وجه زوجها حين يدخل عليها البيت الا كانت فى سخط من الله تعالىٰ حتى يرضى عنها.

يا فاطمة!أىامرأة لم يرضى عنها زوجها لو انها عبدت الله تعالىٰ كعبادة مريم ابنة عمران لم يقبل الله منها حتى يرضى عنها زوجها.

يا فاطمة!لو أمر الله أحداً يسجد لأحد لأمر المرأة أن تسجد لزوجها .

يا فاطمة!أى امرأة أدخلت على زوجها الهم والغم من جهة النفقة

وکلفته ما لا یطیق لم یقبل الله تعالیٰ منها حسناتها ولا یکفر عنها سیئاتها وتکون فی سخط الله تعالیٰ الا أن تتوب.

یا فاطمة!أی امرأة صلت فرضها ودعت لنفسها ولزوجها الا استجاب الله دُعاها.

یا فاطمة! لا ینبغی للمرأة أن تنام فی غیر بیت زوجها ولوکانت فی بیت والدها الا باذن زوجها واذا نامت بغیر اذنه کانت یوم القیامة بأشد عذاب من فرعون وهامان وقارون فی الدرک الأسفل من النار.

یا فاطمة!أی امرأة طولت لسانها علی زوجها الا قرضت بمقاریض من النار.

یا فاطمة!أی امرأة أصابها مصیبة فمزقت ثوبها و لطمت علی وجهها أو نشرت شعرها الا کانت یوم القیامة مع امرأة نوح وامرأة لوط فی الدرک الأسفل من النار.

یا فاطمة!أی امرأة زارت المقابر بغیر اذن زوجها الا لعنتها الملائکة حتی ترجع الی بیتها .

یا فاطمة!أی امرأة ناحت علی المیت الا جعل الله لسانها یخرج من ورائها سبعون ذراعاً یوم القیامة وتدخل النار مع الداخلین.

هذه وصیتی لک یا فاطمة ولجمیع نساء أمتی فاحفظیها فالله خیر حافظاً وهو أرحم الراحمین.

بسم الله الرحمن الرحیم

# اپنی بیٹی سیدہ فاطمہ زہراء رضی اللہ عنہا کو نبی کریم ﷺ کی وصیت

**الحمد لله رب العالمین، والصلوة والسلام علی سیدنا محمد وعلی آله وصحبه أجمعین. أما بعد:**

ہم سے حدیث بیان کی محمد بن احمد نے، وہ روایت بیان کرتے ہیں صالح بن یحی سے اور وہ روایت نقل کرتے ہیں اپنے والد سے، انھوں نے بیان کیا:

رسول اکرم ﷺ ایک دن سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا کے گھر تشریف لے گئے، آپ نے دیکھا کہ سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا چکی پیس رہی ہیں، ان کے سامنے جو رکھی ہوئی ہے اور وہ رو رہی ہیں۔ رسول اللہ ﷺ نے ان سے پوچھا: فاطمہ! کس وجہ سے رو رہی ہو، تمھاری آنکھوں سے آنسو صرف خشیت الٰہی سے جاری ہوں۔ فاطمہؓ نے جواب دیا: اے ابا جان! میں حالت حمل میں ہوں، چکی پیسنے کی مشقت اور اوپر سے گھر کے کام کاج کے سبب مجھے رونا آ رہا ہے، آپ اپنے چچازاد بھائی علی بن ابی طالبؓ سے کہیں کہ وہ میرے لیے ایک کنیز خرید لائیں جو چکی پیسنے اور گھر کے دیگر کاموں میں میرا ہاتھ بٹائے۔ اگر ایسا ہو جاتا تو مجھے آسانی ہو جاتی۔ سیدہ فاطمہؓ بیان کرتی ہیں کہ رسول اللہ ﷺ وہیں بیٹھ گئے، اور اپنے دست مبارک سے جو اٹھائی اور چکی میں ڈال دیا اور پھر چکی فاطمہؓ کے چلائے بغیر گھومنے لگی اور وہ فصیح زبان میں ''**الصلوۃ والسلام علیک یا رسول اللہ**'' کہنے لگی۔ رسول اللہ ﷺ نے چکی کو مخاطب کر کے کہا کہ ٹھہر جا، اللہ تجھے بابرکت بنائے لیکن چکی برابر چلتی رہی اور رکی نہیں اور وہ مسلسل ''**الصلوۃ والسلام علیک یا رسول اللہ**'' کہتی رہی۔

رسول اللہ ﷺ نے چکی کو مخاطب کر کے کہا: اے چکی! کیا تو میری حکم کی خلاف

ورزی کرتی ہے۔ چکی نے عرض کیا: میں آپ کے حکم کی نافرمانی نہیں کر رہی ہوں، لیکن میں اس وقت تک نہیں رکوں گی جب تک آپ مجھے اللہ تعالیٰ سے جنت کی ضمانت نہ دلا دیں۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: اے چکی! تو پتھر ہے اور جنت کا مطالبہ کر رہی ہے؟ چکی نے عرض کیا: ہاں اے اللہ کے رسول کیوں کہ میں نے قرآن میں تلاوت کی جانے والی یہ آیت سنی ہے: ﴿فاتقوا النار التی وقودها الناس والحجارة﴾ ''ڈرو اس آگ سے جس کا ایندھن انسان اور پتھر ہوں گے''، مجھے اندیشہ ہے کہ کہیں ان پتھروں میں سے میں بھی ایک پتھر نہ ہو جاؤں۔ یہ سن کر رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: اے چکی! تیرے لیے بشارت ہے تو قیامت کے دن سیدہ فاطمہؓ کے محل میں جنت میں رہے گی، یہ بشارت سن کر چکی رک گئی۔

اس کے بعد رسول اللہ ﷺ سیدہ فاطمہؓ کی طرف متوجہ ہوئے اور فرمایا: اے فاطمہؓ! جو عورت اپنے شوہر اور بچوں کے لیے چکی پیستی ہے، اللہ اس کے اور جہنم کے درمیان ستر پردے حائل کر دیتا ہے اور اس پر ستر رنگ کی رحمتوں کی بارش کرتا ہے۔

اے فاطمہؓ! جو عورت اپنے شوہر کے کپڑوں اور اس کی داڑھی سے جوں نکالتی ہے تو اللہ تعالیٰ اسے اللہ کی راہ میں ایک ہزار بھوکے لوگوں اور ایک ہزار ننگے لوگوں کو کپڑے پہنانے والے کے برابر ثواب عطا فرماتا ہے۔

اے فاطمہؓ! پانچ چیزیں ایسی ہیں جن کو دوسروں کو بوقت ضرورت نہ دینا اللہ کو پسند نہیں ہے، اور وہ ہیں: پانی، آگ، سوئی، خمیر بنانے کا برتن اور چکی۔

اے فاطمہؓ! جس نے پانی دینے سے منع کیا، وہ بیماریوں کی آزمائش میں ڈالا جائے گا، جس نے چولھے میں جلانے کے لیے آگ دینے سے منع کیا، اللہ اس کے اور اس کے اہل خانہ کے درمیان عداوت اور دشمنی پیدا کر دے گا، جس نے دوپٹہ دینے سے منع کیا، وہ غاشیہ بیماری میں مبتلا کر دیا جائے گا، جس نے سوئی دینے سے منع کیا، وہ لقمہ کی آزمائش میں ڈالا جائے گا اور جس نے چکی دینے سے منع کیا، وہ دردسر میں مبتلا ہوگا۔

اے فاطمہؓ! اوران سب سے افضل یہ ہے کہ شوہر عورت سے خوش رہے۔

اے فاطمہؓ! قسم ہے اس ذات کی جس نے مجھے نبی برحق بنا کر مبعوث فرمایا ہے، جس عورت سے اس کا شوہر ناراض رہے، اللہ اس سے راضی نہیں ہوسکتا اور اگر وہ اسی حال میں مرجائے تو اللہ اس پر رحمت بھی نہیں بھیجتا۔

اے فاطمہؓ! یادرکھو، شوہر کی رضامندی میں ہی اللہ کی رضامندی ہے اور اللہ عورت پر ناراض ہوتا ہے جب شوہر اس سے ناراض ہوتا ہے۔

اے فاطمہؓ! شوہر کے بغیر عورت مسکین ہے کیوں کہ بغیر شوہر کے عورت اس درخت کی طرح ہے جس پر پھل نہیں آتے۔

اے فاطمہؓ! جب عورت حاملہ ہوتی ہے تو روزانہ ساتوں آسمانوں کے فرشتے اس کے لیے دعائے مغفرت کرتے ہیں، جب اس کے پیٹ میں بچہ تخلیق پاجاتا ہے تو اس کے حق میں اللہ کی راہ میں جہاد کرنے والے کے برابر ثواب لکھا جاتا ہے، پھر جب وہ بچے کو جنم دیتی ہے تو اپنے گناہوں سے پاک ہوکر ٹھیک اس دن کے طرح ہوجاتی ہے جب اس کی پیدائش ہوئی تھی، جو عورتیں بچے کی ولادت کے وقت اس کے پاس موجود رہیں، تو وہاں سے باہر نکلنے سے پہلے اللہ تعالیٰ ان کے تمام گناہوں کو معاف کردیتا ہے۔

اے فاطمہؓ! جس عورت کا شوہر اس سے ایک دن اور ایک رات خوش رہے تو اللہ تعالیٰ اس کے حق میں ایک ایسے مکمل سال کا ثواب لکھ دیتا ہے جس کی تمام راتوں میں شب بیداری کی گئی ہو اور دن میں روزہ رکھا گیا ہو۔

اے فاطمہؓ! جس عورت کا انتقال اس حال میں ہوا ہو کہ اس کا شوہر اس سے راضی تھا تو وہ اپنی قبر کو جنت کی کیاریوں میں سے ایک کیاری پائے گی۔

اے فاطمہؓ! جو عورت اپنے شوہر کے سامنے مسکرادے تو اللہ تعالیٰ قیامت کے دن، جو حسرت وندامت کا دن ہوگا، اس کے جسم کو جہنم کی آگ پر حرام کردے گا۔

اے فاطمہؓ! جو عورت خوشی خوشی طبیعت کی آمادگی کے ساتھ اپنے شوہر کے ساتھ بستر

پر جائے تو ساتوں آسمانوں کے فرشتے اس کے لیے دعائے مغفرت کرتے ہیں، عرش کے نیچے سے ایک منادی آواز لگاتا ہے، اگر تو چاہتی ہے تو از سر نو اعمال کا آغاز کر، اللہ نے تیرے سارے گناہ معاف کر دیے ہیں۔

اے فاطمہؓ! جو عورت اللہ سے حیا کرتے ہوئے اپنے شوہر کے گھر میں جھاڑو دے اور شوہر کے بیٹھنے کے لیے کوئی چیز بچھا دے تو اللہ اس پر رحمت کے دروازے کھول دے گا، اس کی قبر کو نور سے بھر دے گا، ایک ہزار فرشتے ہر روز اس کی قبر کی زیارت کرنے آئیں گے، ہر فرشتے کے ہاتھ میں جنت کے میووں کی ٹوکری ہوگی اور اللہ اس کے لیے اس کی قبر کو کشادہ کر دے گا۔

اے فاطمہؓ! جو عورت اپنے شوہر کو خوشی خوشی بوسے دے تو گویا اس نے ایک ہزار بار قرآن کی تلاوت کی اور جنت میں اس کے لیے موتیوں اور جواہرات کا محل تعمیر کیا جائے گا۔

اے فاطمہؓ! جو عورت اپنے شوہر سے کوئی ایسی بات کہہ دے جس سے وہ خوش نہ ہو تو وہ قیامت کے دن اس حال میں آئے گی کہ اس کے چہرے پر گوشت نہیں ہوگا اور وہ جہنم کے نچلے طبقے میں پھینکی جائے گی الا یہ کہ وہ توبہ کر لے۔

اے فاطمہؓ! جس عورت کا شوہر اسے بستر پر بلائے اور وہ منع کر دے تو صبح تک اللہ اور فرشتے اس پر لعنت بھیجتے ہیں، چالیس سالوں کے اس کے اعمال رائگاں ہو جاتے ہیں اور وہ جہنم میں جانے والوں اور منافقین کے ساتھ جہنم میں داخل کی جائے گی۔

اے فاطمہؓ! جس عورت نے اپنے شوہر سے یہ کہا کہ میں نے تمھارے اندر کبھی کوئی بھلائی دیکھی ہی نہیں، تو اللہ اس کے ستر سال کے اعمال بیکار کر دے گا خواہ وہ تہجد گزار اور دن کے اوقات میں مسلسل نفلی روزے رکھتی رہی ہو۔

اے فاطمہؓ! جس عورت نے اپنے شوہر کو چھوڑ دیا تو وہ قیامت کے دن اپنی قبر سے فرعون، ہامان اور قارون کے ساتھ اٹھائی جائے گی اور جہنم کے سب سے نچلے حصے میں اسے جگہ ملے گی۔

اے فاطمہؓ! جو عورت اپنے گھر سے اپنے شوہر کی اجازت کے بغیر باہر نکلی تو اللہ اس پر لعنت بھیجتا ہے، دنیا کی ہر مخلوق حتی کی سمندر کی مچھلیاں بھی اس پر لعنت بھجتی ہیں اور یہ سلسلہ قیامت تک جاری رہے گا۔

اے فاطمہؓ! جس عورت نے اپنے شوہر کے بستر کے معاملے میں اس کے ساتھ خیانت کی، اس پر میری امت کا نصف عذاب ہوگا الا یہ کہ وہ توبہ کرلے۔

اے فاطمہؓ! جس عورت نے اپنے شوہر سے احسان جتایا اور اس سے یہ کہا کہ تم میرا مال کھا رہے ہو تو چاہے وہ اپنی تمام دولت کو صدقہ میں دے دے، پھر بھی اللہ اس کا یہ صدقہ قبول نہیں فرمائے گا۔

اے فاطمہؓ! جس عورت نے اپنے شوہر پر لعنت بھیجی اور اسے گالی دی تو اللہ اس پر لعنت بھیجے گا اور دنیا کی ہر مخلوق اس پر لعنت بھیجے گی الا یہ کہ وہ توبہ کرلے۔

اے فاطمہؓ! جس عورت نے گھر میں داخل ہوتے وقت اپنے شوہر سے منہ پھیرا تو اللہ اس وقت تک اس سے ناراض رہتا ہے جب تک شوہر اس سے راضی نہ ہوجائے۔

اے فاطمہؓ! جس عورت سے اس کا شوہر خوش نہ رہے، خواہ وہ مریم بنت عمران کی عبادت جیسی اللہ کی عبادت کیوں نہ کرے، اللہ اس وقت تک اس کی کوئی عبادت قبول نہیں کرے گا جب تک اس کا شوہر اس سے راضی نہ ہوجائے۔

اے فاطمہؓ! اگر اللہ کسی کو کسی انسان کے آگے سجدہ کرنے کا حکم دیتا تو عورت کو حکم دیتا کہ وہ اپنے شوہر کو سجدہ کرے۔

اے فاطمہؓ! جس عورت نے نان نفقہ کے تعلق سے اپنے شوہر کو غم ومصیبت سے دوچار کردیا اور اس کی حیثیت سے بڑھ کر اس پر بوجھ لادنے کی کوشش کی تو اللہ اس کی نیکیاں قبول نہیں کرے گا، نہ اس کے گناہ معاف کرے گا اور وہ برابر اللہ کی ناراضگی کے عالم میں رہے گی الا یہ کہ توبہ کرلے۔

اے فاطمہؓ! جس عورت نے فرض نماز ادا کی اور اس کے بعد اپنے لیے اور اپنے شوہر

کے لیے دعا مانگی تو اللہ اس کی دعا کو شرف قبولیت بخشے گا۔

اے فاطمہؓ! کسی عورت کے لیے جائز نہیں ہے کہ وہ اپنے شوہر کے سوا کسی دوسرے گھر میں رات گزارے خواہ وہ اپنے والد ہی کے گھر میں کیوں نہ رات گزارے الا یہ کہ شوہر نے اجازت دے دی ہو، لیکن اگر وہ شوہر کی اجازت کے بغیر کسی دوسرے گھر میں سوگئی تو اسے قیامت کے دن فرعون، ہامان اور قارون سے زیادہ سخت عذاب دیا جائے گا اور جہنم کے سب سے نچلے حصے میں اسے جگہ ملے گی۔

اے فاطمہؓ! جو عورت اپنے شوہر پر زبان درازی کرے گی تو آگ کی قینچیوں سے اس کی زبان کاٹی جائے گی۔

اے فاطمہؓ! جس عورت کو کوئی مصیت لاحق ہوئی ،اور اس نے اپنے کپڑے پھاڑے، چہرے میں طمانچے لگائے اور اپنے بال بکھیرے تو قیامت کے دن اس کا حشر نوح اور لوط علیہا السلام کی بیویوں کے ساتھ ہوگا اور وہ جہنم کے سب سے نچلے حصے میں داخل کی جائے گی۔

اے فاطمہؓ! جو عورت اپنے شوہر سے اجازت لیے بغیر قبروں کی زیارت کرنے نکلی، گھر واپس آنے تک فرشتے اس پر لعنت بھیجتے رہتے ہیں۔

اے فاطمہؓ! جس عورت نے میت پر نوحہ وماتم کیا تو قیامت دن اللہ اس کی زبان نکال کر اسے ستر گز لمبی کردے گا اور وہ جہنمیوں کے ساتھ جہنم میں داخل کردی جائے گی

اے فاطمہؓ! یہ تمھارے لیے اور میری امت کی تمام عورتوں کے لیے میری وصیت ہے ،اسے یاد رکھو اور سب سے بہتر یاد رکھنے والا اللہ ہے اور وہی سب سے زیادہ رحم فرمانے والا ہے۔

☆☆☆